سر بسر بودش چو سہ سرو روان | وقف ایشان کرد او جان و روان
گفت ہر چہ کالہ و سیم و زر ست | آن برو زان ہر سہ کو کاہل تر ست
گفت با قاضی و پس اندرز کرد | بعد ازان جام شراب مرگ خورد
گفت فرزندان بہ قاضی کای کریم | نگذریم از حکم او ما سہ یتیم
سمع و طاعت میکنیم او راست دست | آنچہ او فرمود بر ما نافذ ست
یا چو اسمعیل ز ابراہیم خود | سر نہ پیچیم ار چہ قربان میکند
گفت قاضی ہر یکے با عاقلیش | تا بگوید قصۂ از کاہلیش
تا ببینم کاہلی ہر یکے | تا بدانم حال ہر یک بیشکی
عارفان[۵] از دو جہان کاہل ترند | زانکہ بے شد یار خرمن می برند
کاہلی را کردہ اند ایشان سند | کار ایشان چو یزدان میکند
کار یزدان را نمی بینند عام | می نیاسایند از کد صبح و شام
کار دنیا را ز کل کاہل ترند | در رہ عقبی ز مہ گوے برند
این گزیدہ ہر کہ او باشد رشید | ہین کہ دنیا رفت عقبی در رسید
بہترین را گفت قاضی باز گو | قصۂ از کاہلی اے مال جو
ہین ز حد کاہلی گوئید باز | تا بدانم حد آن از کشف راز
بیگمان خود ہر زبان پردہ دست | چون بجنبند پردہ ردے حاصلست
پردہ کوچک چو یک شرحہ کباب | می بپوشد صورت صد آفتاب
گر بیان نطق کاذب ہم ہست | لیک بوے صدق و کذبش مخبرست
آن نسیمے کہ بیاید از چمن | ہست پیدا از سموم گولخن

تھے پسر تینون اُسکے جون سرو روان | اُسنے کی تھی وقف اپنی جان اُن
بولا ہے جو کچھ کہ میرا سیم و زر | لیوے تینون مین سے جو کاہل ہو تر
یہ وصیت اُس نے قاضی سے کری | بعدہ اُس نے شراب مرگ پی
بولے قاضی سے پسر کہ او کریم | حکم سے باہر نہ ہم تینون یتیم
ہم سنین طاعت کرین اس حکم سے | اُس نے جو فرمایا جاری ہم پہ ہے
ہم جو اسمعیل و ابراہیم سے | خود نہ سر پھیرین جو وہ قربان کرے
بولا قاضی اپنی ہر اک عقل سے | کاہلی کا اپنی تا قصہ کہے
تا مین دیکھون کاہلی ہر ایک کی | تا مین جانون حال ہر اک جیسی
عارفان[۵] کونین سے کاہل ہوا | کیونکہ خرمن سے ہین بے بوکے سدا
کی سند اپنی اُنھون نے کاہلی | کام انکا حق سنوارے جو سبھی
کام حق کا دیکھتے کب ہین عوام | جہد سے نے باز ہوین صبح و شام
کار دنیا مین ہین کاہل گل سے تر | اور رہ عقبی مین ہمہ سے فوق در
اسکو وہ لیوے کہ جو ہووے ولی | کہ گئی دنیا و عقبی آ گئی
بولا قاضی اس بڑے سے قصہ تو | کاہلی کی راہ سے کہہ اپنی کہو
کاہلی کی انتہا کہہ تو کہ تا | راز کھلنے سے مین جانون انتہا
دل[۶] کا پردہ ہر زبان ہو بیگمان | جب ہلے تو پردہ رویت ہوں عیان
چھوٹا پردہ اک ہی پارہ کباب | ہے چھپاتا صورت صد آفتاب
نطق کاذب کا بھی گرچہ ہے بیان | لیک بوے صدق کذب اس سے عیان
وہ نسیم اک کہ وہ گلشن سے چلے | پیدا گرم باد گلخن سے وہ ہے

سلہ ۵ عارفان الخ یہ شعر عارف کونین سے کاہل سوا ہین کیونکہ خرمن بغیر بوے سدا لیتے ہین اُنھون نے کاہلی اپنی سند کی جو حق اُن کا کام سنوارتا ہے بالکل کب عوام کام حق کا دیکھے اور جہد سے صبح و شام باز نہین رہتی ہین دنیا کے کام مین کاہل سے کاہل سوا ہین اور عقبی مین ماہ سے فوق اور ہین اسکو وہ لیوے جو ولی ہووے کہ دنیا گئی اور عقبی آ گئی آگے رجوع بہ قصہ ہے قاضی نے کہا اُس بڑے بھائی سے کہ تو قصہ کاہلی کی راہ سے کہہ تو کہ کاہلی کی انتہا کہ تا راز کھلنے سے مین انتہا جانون یعنی عارفان الٰہی امورات دنیوی مین سب سے کاہل تر ہین کہ حق اُن کے کام سنوارتا ہے آگے حقائق ہین فافہم ۱۲ سلہ ۶ دل کا پردہ الخ ۵ شعر ہر زبان کا دل پردہ ہے بے گمان کہ جب ہے تو پردہ رویت ہے عیان چھوٹا پردہ مثل ایک پردہ کباب کے کہ صورت صد آفتاب آفتاب کو چھپاتا ہے اگرچہ نطق کاذب کا بھی بیان ہے لیکن بوے صدق و کذب اس سے عیان ہے آگے مثال ہے وہ ایک نسیم کہ گلشن سے چلے پس وہ گرم باد گلخن سے پیدا ہے بوے صدق و بوے کذب پر طال دم مین پیدا مشک و لہسن کے مانند ہے یعنی زبان پردہ دل کا ہے مانند اس کے ہلنے سے رویت عیان ہے ورنہ ایسا پردہ حقیقت زبان مین صورت صد آفتاب کی پوشیدہ رہے باقی حال آگے ہے فافہم ۱۲

———

بوے صدق و بوے کذب گول گیر — ہست پیدا در نفس چون مشک و سیر
بوے اخلاص و نفاق بے مزہ — ہست ظاہر ہمچو عود و انگزہ
گر ندانی یار را از دہ ولہ — از مشام فاسد خود کن گلہ
ور ندانی تو عجوز از شاہدے — بیگمان گشتست چشمت فاسدے
ور تو نشناسی شکر را از صبر — بے گمان شد حس ذوق تو حذر
ور یکے شد صوت بلبل با غراب — ہست بیشک حال سمع تو خراب
ور یکے گشتہ سمور و خار پشت — حس لمس تو بتو بیخود بشت
بانگ ہیزان و شجاعان دلیر — ہست پیدا چون فن روباہ و شیر
چارۂ کار حواس خویش کن — وانگہے راہ طلب در پیش کن
یا زبان ہمچو سر دیگست راست — چون بجنبد تو بدانی چہ اباست
از بخار آن بداند تیز ہش — دیگ شیرین را ز سکباج ترش
دست بر دیگ نوی چون زد فتی — وقت بخریدن بدید اشکستہ
آن یکی پرسید صاحب درد را — گفت در چندے شناسی مرد را
گفت دانم مرد را حین ز پوز — ور نگوید دانمش اندر سہ روز
دان دگر گفت ار بگوید دانمش — ور نگوید در سخن در جانمش
گفت اگر آن مکر نشنیدہ بود — لب ببندد در خموشی در رود
گفت میزد گوی تا ہفتم زمین — تا ابد پوشیدہ بادم حال این
حال یک تن گر ندانم چہ شود — واندران نقصان و بیم چہ بود

بوے صدق و بوے کذب پر دلال — دم مین پیدا اخشک لہسن کی مثال
بوے[۵۱] اخلاص و نفاق بے مزہ — مثل عُود و ہینگ ظاہر ہو دلا
گر نہ جانے یار اور ہرجائی کو — شاکی اپنی بد دماغی سے تو ہو
گر نہ جانے تو جوان و زال سے — چشم فاسد ہو تری دیکھے اُسے
گر نہ جانے تو شکر اور ایلوا — ہو گئی سُن تیری حس ذائقہ
گر ہوئی اک بانگ بلبل زاغ کی — حس سمع ہو گئی ابتر تری
گر سُئی اور بس سمور اک ہو گیا — تیری حس لمس تجھسے ہوئی جدا
بانگ[۵۲] نامرد اور شجاعان دلیر — بس ہوئی ظاہر جون فن روباہ و شیر
کر حواسون کا علاج اپنے تو اب — اور پھر اُس دم تو چل راہ طلب
یا زبان جون دیگ کی سرپوش ہے — جو ملے کھانا تو اُس مین جان ہے
تیز ہش وہ ابخرون سے جان لے — دیگ شیرین کو طعام ترش سے
وقت لینے کے بجائے دیگ تو — مرد دانا تاکہ جانے نقص کو
ایک نے بس پوچھا صاحب درد سے — کتنے دن مین مرد کو پہچان لے
بولا جانون مرد کو منہ دیکھکر — تین دن مین جانون نہ بولے اگر
دوسرے[۵۳] سے بولا کہ جانون قول مین — گر نہ کہوے باب مین لپٹاؤن مین
بولا وہ اس مکر کو وہ جان لے — اور خموشی کو وہ دل مین جان لے
بولا کہدو وہ زمین مین اب گھسے — تا ابد پوشیدہ حال اسکا رہے
حال یک تن گر نہ جانون کیا ہوا — اسمین کیا نقصان دین کا ہے مرا

۵۱ بوے اخلاص الخ ۶ شعر بوے اخلاص و نفاق بے مثل عود و ہینگ کے ظاہر ہے اگر یار و ہرجائی کو نہ جانے تو اپنی بد دماغی سے شاکی ہو اگر نوجوان و زال سے نہ جانے تیری چشم فاسد ہے جان لے اگر تو شکر و ایلوا سے نہ جانے تیری حس ذائقہ سن ہو گئی ہے اگر بلبل و زاغ کی بانگ ایک ہوئی تیری حس سمع ابتر ہو گئی اگر سی و سمور ایک ہو گیا تیری حس لس جدا ہوئی ہے یعنی اگر تجھے بہتر و بدترین فرق نہین ہے تو جان کہ تیرے حواسون میں فرق آ گیا ہے آگے اس کا بیان ہے فافہم ۱۲ ۵۲ بانگ نامرد الخ ۷ شعر بانگ نامرد و شجاعان دلیر کا مانند فن روباہ و شیر کے ظاہر ہے اب تو اپنے حواسون کا علاج کر اور اسدم پھر راہ طلب کی چل یا زبان دیگ کے مانند سرپوش ہے جو ملے تو کھانا اس مین جان لے تیز ہوش ابخرون سے جان لے دیگ شیرین طعام کو ترش سے آگے مثال ہے، وقت خریدنے کے ہر تو ہنڈی کو بجا تاکہ مرد دانا نقصان جانے ایک صاحب درد سے پوچھا کہ تو کتنے دن مین مرد کو پہچان لے کہا کہ مرد کو منہ دیکھ کر جانون اور اگر وہ نہ بولے تو تین دن مین جانون یعنی زبان سرپوش ہے کہ اُس کی حرکت سے حال باطن معلوم ہوتا ہے آگے اس کا بیان ہے فافہم ۱۲ ۵۳ دوسرا بولا الخ ۴ شعر دوسرے نے کہا کہ باتون مین جانون اور اگر تو نہ کہے تو مین باتون مین لپٹاؤن کہا کہ اگر وہ اس مکر کو جان لے اور خاموشی کو دل مین ٹھان لے کہا کہ کہدو کہ وہ زمین مین گھسے اور ابد تک حال اُس کا پوشیدہ رہے اگر ایک تن کا حال نہ جانے کیا ہوا اور اُس مین میرے دین کا نقصان ہے آگے اس کی مثال ہے فافہم ۱۲

## تمثیل

| | |
|---|---|
| آنچنان کہ گفت مادر بچہ را | گر خیالے آیدت در شب فرا |
| یا بگورستان وجائے سہمگین | تو خیالے زشت بینی در کمین |
| دل قوی دار و بکن حملہ برو | او بگرداند ز تو در حال رو |
| زانکہ بے ترسی بسویش ہر کہ رفت | آن خیال دیو دش بگریخت تفت |
| گفت کودک با خیال دیو وش | اینچنین گر گفتہ باشد مادرش |
| حملہ آردش زخود اندر گردنم | ز امر مادر پس من آنگہ چون کنم |
| تو ہمی آموزیم کہ چیست ایست | آن خیال زشت را ہم مادریست |
| دیو مردم را ملقن آن خدست | غالب آید بر شہان زان گر گداست |
| تاکد امین سوے باشد آن ابرش | اللہ اللہ رو تو ہم آن سوے باش |
| گفت اگر از مکر ناید در کلام | حیلہ را دانستہ باشد آن ہمام |
| سر او چون شناسی راست گو | گفت من خامش نشینم پیش او |
| صبر را سلم کنم پیش درج | تا بر آیم بر سر بام فرج |
| ہست ہر ہر صبر را آخر ظفر | ہست روزی بعد ہر تلخی شکر |
| چون بجو شد در حضورش اندلم | منطقے بیرون ازین شادی و غم |
| من بدانم کو فرستادہ بہ من | از ضمیر چون سہیل اندر یمن |
| در دل من زین سخن زان میمنہ است | زانکہ از دل جانب دل روزنہ است |
| من بزرگے در اگر دن نہم | منتے ہم بر دل و بر تن نہم |
| چون فتاد از روزن دل آفتاب | ختم شد واللہ اعلم بالصواب |

## مثال

| | |
|---|---|
| جیسے[سلہ] اک مادر نے بچہ سے کہا | گر خیال آئے تجھے شب مین مرا |
| یا کہ گورستان وجائے ڈر مین تو | اک خیال بد کو دیکھے روبرو |
| دل قوی رکھ حملہ کرکے لپٹ تو | وہ اسی دم پھیر لیوے تجھسے رو |
| کیونکہ بے خوف اسکی جانب جو گیا | وہ خیال دیو صورت چل دیا |
| بولا لڑکا اس خیال زشت سے | یہ ہی مادر نے کہا ہو بس اُسے |
| حملہ کرکے وہ اگر مجھپر گرا | حکم مادر سے کروں اسدم میں کیا |
| تو سکھا اگر تی ہے قائم ب مجھے | اس خیال زشت کی مادر بھی ہے |
| دیو مردم کا ہے ہادی وہ خدا | غالب آئے شاہ پر گر ہے گدا |
| اسکا حملہ کونسی جانب کو ہو | اللہ اللہ تو بھی جا اس سمت کو |
| بولا[سلہ] گر نے مکر سے باتیں کرے | اُسنے جانا ہووے حیلہ کو ترے |
| راز اسکا کیسے جانے سچ کہو | بولا میں چپ بیٹھوں اسکے روبرو |
| آسکے در کے صبر کو سیڑھی کرون | بام پر فرصت کے تا اسدم چڑھوں |
| بعد ہے ہر صبر کے نصرت ظفر | اور مجھے ہے بعد تلخی کے شکر |
| آئے دل میں میرے اُسکے سامنے | بات جو شادی و غم سے دور ہے |
| جانوں میں یہ آئی اُسکے دل سے ہی | جون سہیل اندر یمن ای نیک پے |
| یہ مرے دل میں ہے بات اُس سمت سے | کیونکہ دل سے سوے دل سوراخ ہے |
| ایسی بزرگی کو میں اسکی جان لوں | جان و تن پر اسکا احسان مان لوں |
| دل کے روزن سے گیا جو آفتاب | ختم ہوئی واللہ اعلم بالصواب |

سلہ جیسے ایک مادر آخر ۹ شعر جیسے ایک ماں نے بچہ سے کہا اگر تجکو شب مین ایک برا خیال آئے یا کہ گورستان یا جگہ خیال بد کو دیکھے روبرو دل قوی رکھو اور اسپر حملہ تو کر اُسی دم وہ تجھ سے منھ پھیر لیوے کیونکہ اسکی طرف وہ بیخوف گیا وہ خیال دیو صورت چلدیا لڑکے نے کہا اس خیال زشت سے کہ یہ ہی اسکی اور نے اُس سے کہا ہو اگر وہ مجھپر حکم مادر سے گرا اُسدم تو مین کیا کرون تو مجھے سکھا کر قائم کرتی ہے اُس خیال سے زشت کی بھی مادر ہے آگے اسکی مثال ہے وہ خدا دیو مردم کا ہادی ہے اگر گدا ہے شاہ پر غالب آئے اسکا حملہ کونسی جانب کو ہو اللہ اللہ تو بھی اس سمت کو جا یعنی خیال زشت ایک صورت پکڑتے ہیں لاکھون کوئی تعلیم کرے مگر بے مادہ کب اُس سے نجات پا سکتے آگے رجوع بقصہ ہے فافہم ۱۲ سلہ بولا آخر ۹ شعر کہا کہ اگر مکر سے وہ خاموش باتیں نہ کرے کہ اُسنے تیرے حیلے کو جانا ہو تو اُس کا راز کیسے جانے سچ کہو کہا کہ میں اسکے روبرو خاموش بیٹھوں دروازہ کے آگے صبر کو سیڑھی کرون تا کہ بام پر فرصت کے چڑھوں بعد ہر صبر کے نصرت و ظفر ہے اور بعد تلخ کے شکر ملتی ہے میرے دل میں آئے اسکے روبرو جو بات شادی و غم دنیا سے دور ہے پس میں جانوں کہ یہ اسکے دل سے آئی ہے جیسے سہیل اندر یمن کے یہ بات میرے دل میں اُس طرف سے ہے کیونکہ دل سے دل کی طرف سوراخ ہے پس میں اسکی بزرگی کو جان لوں اور جان و تن پر اسکے احسان کو مان لوں جو آفتاب دل کی روزن سے گیا ختم ہوئی مثنوی اللہ خوب جانتا ہے یعنی اسکو کشف قلوب کہتے ہیں کہ بیدار دل اپنی ہستی کو فانی کرکے روبرو جس کے بیٹھے ہیں جو اسوقت انکے دل میں خیال پیدا ہوتا ہے وہ اس مقابل کا حال باطنی ہے پس و پیش و ضمیر کے دل کا حال اس قاعدے سے دریافت کرتے ہیں فافہم ۱۲

# خاتمہ تصنیف پیراہن یوسفی از طرف جناب مصنف مدظلہ

شکر ہے[51] اس کے جھکا تو سر قلم
گر ہوا عالم میں نے سے تو علم

وہ قلم ہے نے وجود باطنی
کہ لکھی جس نے یہ سب مثنوی

جون قلم تو ہے بدست معنوی
ظاہر و باطن کر اسکی پیروی

معنوی ہے نام نور احمدی
اس لیے کل نعت ہی یہ مثنوی

کیون نہ یکتا ہے زمان فخر اسکا ہو
کہ وہ واحد ہے زمانہ مین انکو

نام آیا یاد واحد[52] نور کا
کہ مرا ہر حال مین حامی رہا

گر نگینہ ہووے بدرنگ اور برا
ڈانک کے وہ رنگ سے ہو خوشنما

اس لئے الفاظ بے ربط ہر جگہ ہے
ترجمہ[53] لفظی کے باعث سے لکھے

گرچہ ہے تعقید لفظی جا بجا
ہر ضرورت سے مین بس عاجز رہا

تا عروس زیبا ہووے مثنوی
آگے مشتاقون کے ہو مثل پری

تب مین جانون کہ شکر ارزان ہوئی[54]
قافلہ مصری جو لایا یوسفی

گر زیادہ میرا علم معنوی
ماہیت پہلی سے دی ہر اک گئی

گر مری اولاد صالح باوفا
اور مرے یارون کو دے گنج ولا

پیرہن کے یوسفی کو معنوی
کر قبول اندر لباس مثنوی

شکر کر یوسف کہ تیرا پیرہن
معنوی کے ہو گیا مقبول تن

بولا ہاتف کیا کہون تجھسے حبیب
اُس[55] کی تاریخ ہی عجیب اور غریب

جو پڑھے اسکو کوئی اور ہووے شاد
بس کرے اُسدم دعا سے مجھکو یاد

ختم کر تو اس کو با نام رسولؐ
پیرہن تیرا ہو سب کے تا قبول

ظاہرا لکھتا ہے تو اے یوسفی
باطنا لکھتا ہے شاہ معنوی

جان و تن سے تو نے خدمت جو کری
تجھسے راضی ہوئی ہی جان معنوی

نور واحد نے مدد کی بس مری
ہے وہ واحد نور ظاہر مین اخی

دو زبان دین تجھکو حق نے ظاہرا
کہ کہے تو حال ظاہر باطنا

نور واحد اور نور معنوی
تیرا حامی ظاہری و باطنی

پیرہن مین یوسفی کے مثنوی
جون احد پنہان ہے جسم احمدیؐ

ترجمہ لفظی کا جو پیرو ہوا
ضیق مین ہر وقت دل میرا رہا

گرچہ ہین بے ضابطہ اہل زبان
پر ضرورت سے تجھے دیوین امان

ترجمہ کا پیرہن پہنا چکا
اب مین پہناتا ہون نیا شرح کا

جیسے مین چہتا ہون حق پورا کرے
معنوی کا راز عامون پر کھلے

گر کرم اور فضل مجھپر معنوی
ہون تری درگاہ مین اب ملتجی

حسن یوسف کو دکھا دے بیحجاب
عشق سے دل کا اٹھا دے اب نقاب

کھول تو یہ راز انپر بھی سدا
تا رہین پیرو مرے بھی باخدا

گرچہ ہے ہدیہ محقر مثل پوست
مغز کل ہے پر حفاظت مین یہ دوست

لکھ تو اب تاریخ اس کی یوسفی
یادگاری تا رہے دائم تری

جسکی تاریخ ہو عجیب اور بھی غریب
کیون نہ وہ شے ہو غرائب بس عجیب

یہ صلہ چہتا ہون تجھسے مثنوی
عاقبت باخیر ہووے یوسفی

پڑھ درود اب مصطفے پر تو مدام
الصلوٰۃ والسلام والسلام

اللّٰهم صل علی محمد و علی آلہ و اصحابہ اجمعین

سلہ [51] شکر مین الخ قلم سے مراد بیان جو دراہ حق ہے کہ اسکا شکر گذار ہے اس نعمت عظمی کے واسطے تعلیم ہے ۱۲ سلہ [52] واحد نور الخ واحد نور خان میرے اخی کا نام ہے کہ انھون نے اس مثنوی کے ترجمہ مین از ابتدا تا انتہا میری دستگیری کی ہے اگر وہ مدد نہ دیتے تو مجھکو اسکے انجام مین مشکل ہوتی ۱۲ سلہ [53] ترجمہ لفظی کا الخ اس مثنوی کا مین نے ترجمہ لفظی کیا ہے از ابتدا تا انتہا اس رعایت کو ملحوظ خاطر رکھا ہے چنانچہ ناظرین پر یہ امر بخوبی ظاہر ہو گا گو قدر مجکو اسکی پابندی دشوار ہوئی ہے ۱۲ سلہ [54] شکر ارزان ہوئی الخ یہ اشارہ ہے مولانا کے غیب گوئی کی طرف جو مین نے دیباچہ مین چند اشعار غیب گوئی مولانا کے لکھے ہین ۱۲ سلہ [55] اسکی تاریخ الخ اختتام ترجمہ مثنوی کی تاریخ عجیب و غریب ہے کہ ۱۲۹۷ھ ہجری از راہ ابجد کے ہوتے ہین اور ۱۳۰۱ھ ہجری مین شروع اس کی تمام ہوئی پس چار سال مین شرح اسکی اختتام کو پہونچائی پس ناظرین اس ترجمہ مثنوی سے امید رکھتا ہون کہ بدعاے خیر مجکو بھی یاد کرین کہ صلہ اسکا یہی ہے آمین یا رب العالمین اللھم صل علی محمد و علی آل محمد و بارک وسلم و صل علیہ

تمت

# مولد شریف یوسفی

بسم اللہ الرحمن الرحیم

| | | | |
|---|---|---|---|
| الف صلوا علی اولی العربی | سید الانبیاء والعجمی | عشق دل کو مرے لگا دیجئے | حسن اپنا مجھے دکھا دیجئے |
| الف صلوا علی اولی العربی | سید الانبیاء والعجمی | اے خدا کے حبیب اک جلوہ | اپنی صورت کو پھر دکھا دیجئے |
| الف صلوا علی اولی العربی | سید الانبیاء والعجمی | مین ہون بیمار عشق کا صاحب | شربت وصل کی دوا دیجئے |
| الف صلوا علی اولی العربی | سید الانبیاء والعجمی | جس پہ اللہ کو رجھایا ہے | وہی صورت مجھے دکھا دیجئے |
| الف صلوا علی اولی العربی | سید الانبیاء والعجمی | تاکہ لکھون مین آپ کا مولد | علم باطن مجھے سکھا دیجئے |
| الف صلوا علی اولی العربی | سید الانبیاء والعجمی | ہووے شیرین کلام تا میرا | چاشنی اپنی کچھ چکھا دیجئے |
| الف صلوا علی اولی العربی | سید الانبیاء والعجمی | تا معطر جہان ہو مجھ سے | اپنی بو سے مجھے بسا دیجئے |
| الف صلوا علی اولی العربی | سید الانبیاء والعجمی | یہ تمنا ہے دل کو اب میرے | واصل حق مجھے کرا دیجئے |
| الف صلوا علی اولی العربی | سید الانبیاء والعجمی | لکھا ہے آپ کا جو یہ مولد | اپنے یوسف کو کچھ صلا دیجئے |

بسم اللہ الرحمن الرحیم

| | | | |
|---|---|---|---|
| رب صل علی امام المرسلین | الف الف مرة فی کل حین | حمد خالق ہے و نعت مصطفی | ذکر باہم کرنا حسن و عشق کا |
| کر تو حسن و عشق کا اب کچھ بیان | تاکہ حمد و نعت سب پر ہو عیان | عشق کیا شے ہے کسے کہتے ہین عشق | کون رکھے عشق اور ہے کس مین عشق |
| حسن کسکا نام اور کیا چیز ہے | کون رکھتا ہے تمیز اس حسن سے | جانتے ہین اور نہین کچھ جانتے | یہ عجب اک بھید ہے اللہ سے |
| لیکن اسپر بھید اسکا کھل گیا | جس کو ہے حب خدا و مصطفی | جو کہ پہچانے اس حسن و عشق کو | وہ خدا و مصطفی کا دوست ہے |
| حسن جو کہ عشق سے پیدا ہوا | ہے یہ مولود نبی کی ابتدا | گرچہ ہے مولود کا اکثر بیان | وہ ہی جسم اور کہتا ہین ہو غرض جان |
| جان اب تو تجھ مولود مین | راز حسن و عشق کا لکھتا ہون مین | عشق ہے اک نام ذات کبریا | حسن ہے اک نام نور مصطفی |

عشق ہے دراصل ذات کبریا
حسن ہے دراصل نور مصطفی

عشق کے پرجوش سے عالم ہوا
حسن کے پرجوش سے آدم ہوا

عشق کا عالم مین ہی سارا ظہور
حسن کا آدم مین ہی اظہار نور

عشق کا اور حسن کا ہے سب ظہور
عشق کا اور حسن کا ہی نام نور

کر تو اب تفصیل اس اجمال کی
تا کہ ظاہر سب یہ ہو نور نبی

عشق ہے دریائے ذات سرمدی
حسن ہے دُر صفات احمدی

عشق سے پیدا ہوا عرش برین
حسن سے پیدا ہوا فرش زمین

عشق سے اور حسن سے روحانیان
عشق سے اور حسن سے جسمانیان

نور نام اللہ محمد کا ہوا
اسلئے کہ حسن و عشق ہی ایک سا

اس غزل سے جان تو کچھ راز کو
ورنہ کیا جانے نیاز و ناز کو

## غزل

شاہ کون و مکان بنا ہی عشق
جلوہ فرمائے کن ہوا ہی عشق

نور عرش برین و مہر زمین
ظاہر و باطنا بنا ہے عشق

حق جمیل و جمال کا محبوب
حسن کا جو کہ مبتلا ہے عشق

مثل احمدؐ نہین ہی کوئی حسین
جس پہ اللہ کو آگیا ہے عشق

عشق ہادی و عشق مرشد ہے
عشق طالب و مدعا ہے عشق

عشق عاشق ہی عشق ہی معشوق
خود کے اوپر ہی خود فدا ہی عشق

حسن یوسف کا جو ہوا بھوکا
جون زلیخا اُسے بلا ہی عشق

ہادی راہ و پیشوا ہے عشق
طالبون کا خدا نما ہے عشق

اُس پہ ظاہر ہوا ہے حسن ازل
جسکی آنکھون مین بس گیا ہی عشق

کیون نہ چاہے خدا محمدؐ کو
پردہ دار اُنکا ہو گیا ہے عشق

اول آخر و ظاہر و باطن
عشق اللہ و مصطفیٰؐ ہی عشق

عاشقون کے لئے ہدایت ہے
جس جگر کے لیے دکھا ہے عشق

کیون نہ عاشق کو عشق سے ہو شفا
خود مرض عشق خود دوائے عشق

حسن یوسف کا جو ہوا خواہان
اُسکا عاشق خود ہو گیا ہے عشق

الف صلوا علی اولی العربی
سید الانبیا و العجمی

بھیج لاکھون درود اور سلام
اس مدینہ کے چاند پر تو مدام

یہ روایت کرتے ہین سلطان جی
یعنی محبوب الٰہی دہلوی

آئینہ اک عالم لاہوت کا
پیدا کر کے خود ہوا جلوہ نما

عشقبازی سے تھا جو کہ مدعا
وان نہ کامل عشق کو آیا مزا

پھر سہ کرہ عالم ملکوت کو
لایا صورت مین کہ تا تسکین ہو

آخر اس پردہ مین جلوہ حسن کا
جس طرح چاہا تھا ظاہر ہو گیا

حسن کی خاطر جہان پیدا ہوا
عالم ناسوت کو مظہر کیا

ہے یہ سب تفصیل اس اجمال کی
جو مین لکھتا ہون یہ میلاد نبی

جو کہ ذات پاک شاہ عشق نے
عشق بازی کرنا چاہی آپ سے

حسن کی صورت اُسے آئی نظر
دیکھ اُس کو ہو گیا مشتاق تر

عالم جبروت پھر ظاہر کیا
تا کہ تسکین ہو نہ پایا مدعا

جو نہ لذت پائی اُس صورت سے بھی
عالم ناسوت کی تخلیق کی

عشق کو جب تب حسن سے تسکین ملی
عشق بازی کی ہی یہ جلوہ گری

اسلئے لولاک اللہ نے کہا
مصطفیٰؐ کو تا ہونے وہ مبتدا

اس غزل سے جان حسن و عشق کو
تا نیاز و ناز ظاہر تجھ پہ ہو

## غزل

دل مرا عشق سے پر نور رہا خوب ہوا
خانہ ویران مرا معمور ہوا خوب ہوا

منظر حسن کو عشاق ہر اک دیکھے گا
عشق کو حسن جو منظور رہا خوب ہوا

آتش عشق نے دل کو کیا روشن میرے
زنگ دل کا مرے کافور ہوا خوب ہوا

پردہ حسن مین ملتا ہی ہر اک جا جو صنم
اُس کے ملنے کا یہ دستور ہوا خوب ہوا

درد فرقت سے نہین تھمتا ہے آنسو اکدم
چشم گریان مین جو ناسور ہوا خوب ہوا

سرمگین آنکھ مین پتلی کو دکھا نور کلیم
ڈھیلا آنکھون کا اگر طور ہوا خوب ہوا

چشم غم دیدے سے تیرے مئے وحدت ٹپکی
دیدے سے دیدہ جو انگور ہوا خوب ہوا

کیفیت ڈاک کی اب خوب نظر آئے گی
یہ نگین رخ کا جو بلور ہوا خوب ہوا

کفر و اسلام چھٹا عشق مین یوسف تجھسے
رات دن کا یہ خلش دور ہوا خوب ہوا

نہ کھٹکا دل سے یہ تیرے

الف صلوا علی اولی العربی
سید الانبیاء والعجمی

ہے حدیثون مین یہ قول مصطفیٰؐ
کنت کنزاً مخفیاً حق نے کہا

سب شیونات اسمین تو موجود تھے
پر نہ ظاہر خوب وہ اس سے ہوے

گرچہ اعیان اُسمین بھی موجود تھے
حسب دلخواہ پر نہین ظاہر ہوے

یعنی اعیان اور شیونات عیان
روح بن کر ہو گئے بالکل عیان

تیسرے ملکوت مین جلوہ کیا
دیکھا تب ارواح کو اس خوشنما

یعنی اس رہ سے بنایا آپ کو
الہ مین رب ہون تمھارا جان لو

صف بصف ہو کر اُسے سجدہ کیا
کھل گیا سجدہ سے سب اچھا برا

جس نے سجدہ ایک اول کو کیا
پہلے مسلم بعدہ کافر گیا

دونون سجدون سے کہ حق کا مظہر تھا
اول و آخر مین وہ کافر گیا

باد سے پھر آب کو ظاہر کیا
آب سے پھر خاک کو باہر کیا

اُس کو مسجود ملائک خود کیا
اور نفخت فیہ من روحی کہا

سجدہ پہلے روح نے کس کو کیا
کون مسجود ملائک پھر ہوا

نور احمدؐ جبکہ نور حق سے ہے
روح آدم ہو گئی اللہ سے

نور اللہ کا ہے نور احمدیؐ
نور احمد روح آدم کی ہوئی

حسن کے جو راز سے ہین آشنا
وہ ہین بیشک عاشقان مصطفیٰؐ

بھیج لاکھون درود اور سلام
اُس مدینے کے چاند پر تو مدام

یعنی اک نور اُس نے با جملہ صفات
ظاہر اپنے سے کیا مانند ذات

دوسرے اُس نے تجلّی پھر کری
صبح کاذب کی طرح بس وہ دکھی

تیسرے اُس نے تجلی کی وہان
مثل دن کے ہو گیا سب کچھ عیان

پہلا جلوہ عالم لاہوت تھا
دوسرا وہ عالم جبروت تھا

چشم نورانی مین اُن سب کو کہا
اور الست بربکم سب کو کہا

سب نے اُس دم تب کہا قالو بلیٰ
یعنی تو رب ہے ہمارا اے خدا

جس نے سجدہ اول و آخر کیا
وہ مسلمان اور مسلم ہو گیا

جس نے سجدہ ایک آخر کو کیا
پہلے کافر بعدہ مسلم گیا

نور سے پھر نار کو پیدا کیا
نار سے پھر باد کو افشا کیا

جسم آدم اُن سے پھر پیدا کیا
اور اس مین روح کو لا کر رکھا

روح پیدا نور احمدؐ سے ہوئی
حق نے روح اپنی اُسے کیسے کہی

پس ہوا ثابت کہ نور احمدیؐ
باصفات ذات روح آدم کی تھی

نحن اقرب کہتا ہے وہ اسلئے
جسم آدمؑ کو کہ روح حق کی لکھے

حسن آدم زاد مین اُجکے وہی
جلوہ کرتا ہے سجانے پر کوئی

بھید اسکا اس غزل سے جان تو
تا صفائی ہوئے تیری جان کو

## غزل

محمدؐ کی حقیقت کو ذرا جانا نہ پہچانا
خدا سے اُنکو باطن مین جدا جانا نہ پہچانا

سراپا جلوۂ حق ہین وہ نور ذات مطلق ہین — بشر کی شکل صورت مین گو یا جانا نہ پہچانا

خدا کا نور احمدؐ مین بنا کر جسم کا پردہ — تریسٹھ سال دنیا مین رہا جانا نہ پہچانا

فرشتون نے اُنھین سجدہ کیا تو شکل آدم مین — مگر کچھ حسن کو اُن کے ذرا جانا نہ پہچانا

سنا حورون نے پردہ سے اُس آواز الستی کو — کہ کہتا کون ہے اس کو خدا جانا نہ پہچانا

احد کا بیخودی سے دیکھ تو ہمشکل احمد کو — محمدؐ کو خودی سے گر خدا جانا نہ پہچانا

نظر کر حسن احمدؐ کو اے یوسف بچشم معنی سے — زلیخا کی طرح گر ظاہرا جانا نہ پہچانا

| الف صلوا علی اولی العربی | سید الانبیاء و العجمی | بھیج لاکھون درود اور سلام | اس مدینہ کے چاند پر تو مدام |
|---|---|---|---|

راوی لکھتا ہے کہ حسن عشق کا
جب کہ حسن و عشق کو ظاہر کیا
اس امانت کو اُٹھائین ہم اگر
پر نہ جانا پہلے حسن و عشق کو
پید اُن کے دل سے حوا کو کیا
جیسے پہلے عشق کو تسکین ملی
مرد کی صورت اگرچہ خاص ہے
گویا آدم عشق و حوا حسن ہے
جبکہ حوا سے ہوے آدم جدا
آدم عشق و حسن سے بالا ہوا
پیدا آدم عشق بازی کو ہوا
مصطفےؐ کو ظاہر اللہ نے کیا

نور اُس خالق نے جب پیدا کیا
اور پر عالم کے نہین اُسنے لیا
ٹکڑے ٹکڑے ہو ہمارا جسم و سر
کہ یہ کیا ہے چیز اور کیا اس سے ہو
اُنکا تب جنت مین آخر دل لگا
ویسے ہی اس شکل سے تسکین ہوئی
لیک عورت بھی اخص الخاص ہے
حسن سے عشق اسلئے رغبت رکھے
تب یہ بھید آخر کو آدم پر کھلا
آدم حسن و عشق کا پتلا ہوا
ورنہ طاعت کو ملائک کم تھے کیا
اب کرے ظاہر خدا کو مصطفےؐ
اس غزل سے جان تو اس بھید کو

تب امانتدار اُس کے واسطے
آسمان و کوہ نے حق سے کہا
بوجھ بھاری تب وہ آدم نے لیا
گرچہ جنت مین تھین ساری نعمتین
گویا اُن سے حق نے صورت حسن کی
اس لئے ہوتا ہے عورت کو حجاب
حسن جو کہ عشق کو مرغوب ہے
سارا عالم پیدا احسن و عشق سے
کہ جہان اس حسن کی خاطر بنا
عشق سے انسان ہوا ہی بس شریف
ہے وہ عشق و حسن نور احمدی
بھید حسن و عشق کا اُس پر کھلا
تا تجھے انسان کی کچھ قدر ہو

اک ہوا درکار تا کہ اُسکو دے
کہ یہ ہم سے بوجھ بھاری کب اُٹھا
آگے حق کے ظالم و جاہل ہوا
پر نہ تھین آدم کو اس سے فرحتین
پیدا کر کے عشق کو تسکین دی
مرد سے کہ حسن سے لاتا ہے تاب
مرد کو زن اس لئے محبوب ہے
جو نہ جانے وہ نہین انسان ہے
اور کیا مجکو بھی جنت سے جدا
حسن سے انسان ہوا ہی بس لطیف
جسم مین کرتا ہے وہ جلوہ گری
جس کے رہبر انبیا و اولیا

## غزل

شکل انسان مین چھپا ہے تن و جانان یا ہو — جلوۂ ذات خدا ہے تن و جانان یا ہو

اس لئے مظہر نیرنگ ہوا ہے عالم — رنگ مین رنگ ملا ہے تن و جانان یا ہو

مظہر نور خدا ہے جو محمدؐ کا ظہور — نور احمد سے بنا ہے تن و جانان یا ہو

چاند سورج کی ضیا سے ہے جہان سب روشن — کوئی کیا جانے کہ کیا ہے تن و جانان یا ہو

اب مجھے شک نہین اثبات ونفی پر اپنی — کلمہ گو یون سے بنا ہے تن وجانان یا ہو
شمع فانوس مین روشن ہے بدن کے اندر — نور مین نور بھرا ہے تن وجانان یا ہو
یوسف اب چشم حقیقت کو ذرا کھول کے دیکھ — ذات حق جلوہ نما ہے تن وجانان یا ہو

الف صلوا علی ادبی العربی — سید الانبیا ر د العجمی
بھیج لاکھون درود اور سلام — اس مدینہ کے چاند پر تو مدام

راویون نے ہی روایت مین لکھا — نور احمد منتقل ایسے ہوا
شیثؑ کو جبکہ وہ آدم سے ملا — جانشین آدم کا اس کو کر دیا
نوحؑ کو ادریسؑ سے جبکہ ملا — اُس سے بیڑا پار نوحؑ کا ہو گیا
جب کہ اسمعیلؑ نے پایا وہ نور — تب رہا آخر وہ قربانی سے دور
پاک پیٹ اور پاک پیٹھ انکی ہوئی — اور اُنھین کعبہ کی سرداری ملی
کیونکہ ظاہر پیٹ پیٹھ حضرت کہین — اپنے اجدادون کو جانو پاک ہین

یعنی جب کہ پہنچا وہ آدم تلک — کر دیا آدم کو مسجود ملک
شیثؑ سے جب وہ ملا ادریسؑ کو — داخل جنت کیا ادریس کو
نوحؑ سے جب پایا ابراہیمؑ نے — ہو گئی گلزار نار اُس نور سے
مطلب ہاشم و عبداللہ تک — منتقل ہو کر وہ آیا ایک بیک
گرچہ دکھتے تھے وہ ظاہر کفر سے — پر بقول مصطفےٰ وہ پاک تھے
یہ حقیقت انکی جانے وہ کوئی — کھل گیا ہے جسپہ سر احمدی

## غزل

نور احمدؐ کو جا بجا دیکھا — کہین شامل کہین جدا دیکھا
کہین تھا نوح اور اسمعیل — کہین جلوہ خلیلؑ کا دیکھا
کہین تھا آمنہ و عبداللہ — اور کہین شکل مصطفےٰؐ دیکھا
کیون نہ ہو امن اس سے ای یوسف — آمنہ جا بلب مجتنے دیکھا

کہین آدمؑ تھا اور کہین تھا شیثؑ — کہین ادریسؑ با حیا دیکھا
کہین عبدمناف اور ہاشم — اور کہین مطلب بنا دیکھا
جبکہ عبداللہ سے ہوا پیدا — خاص بندون کا پیشوا دیکھا

تا بعید اللہ اجداد نبیؐ — خوبصورت اور شکیل آئے سبھی
گویا سب خاک کے تھے اس تصویر کے — اور محمدؐ رنگ اُن خاکون کے تھے
حسن احمد کا تھا یہ سارا ظہور — کہ ٹپکتا تھا ہر اک سے آب نور
اس لئے مجمع نبی احمدؐ ہوے — اس لئے مرجع نبی احمدؐ ہوئے

## غزل

ظہور خدا ہے جو شکل محمدؐ — ہے ہمشکل سب کے وہ شکل محمدؐ
سمائی ہوا اس شکل مین سبکی صورت — ہے مجمع نبی دیکھو شکل محمدؐ
کھلے حسن کا راز اسپر ای یوسف — کہ آنکھون مین جسکی ہو شکل محمدؐ
بنائین بہت صورتین انبیا کی — نبی تب وہ آخر کو شکل محمدؐ
صفات انبیا انکی اسمین ہین ظاہر — کہ منبع ہے سب کی وہ شکل محمدؐ

ایک صوفی معترض سنکر ہوا — نور احمدؐ منتقل کیونکر ہوا
جزو مین کل ہرگز آسکتا نہین — بحر قطرہ مین سما سکتا نہین
گر رہا باہر تو نور احمدیؐ — آیا آدم مین وہ تھوڑا سے بھی
نور احمدؐ سے تو سب عالم بنا — نور احمد کیسے آدم مین گیا
نور وہ گر جملہ آدم مین گیا — باہر عالم کیسے آدم سے گیا
جسم احمدؐ مین وہ نور احمدیؐ — ناقص اس عالم مین آئے کیا اجی

جان تو اس بات کو اے مدعی — نور کی تقسیم سے نے ہوتی کبھی
نور احمد کا تھا با جملہ صفات — تھے شیونات اور اعیان اسکے ساتھ
جیسے اندر نور ہے خورشید کے — اور نکلا نور ہین خورشید سے
یا کہ خط نقطہ کے اندر ہی نہان — نقطہ نہان ہو جو خط ہوئے عیان
لیکن آدم سے وہ نور احمدی — مصطفےٰ کے جسم تک آیا سبھی
بھید اسکا آنکھ کی تل اوٹ ہی — یہ وہ جانے چشم باطن جب کھلے

جو بسیط ہو وہ نہین قسمت پذیر — تیری کج فہمی ہے اے نادان فقیر
ہر شیونات اس سے باہر ہو گیا — نور احمد اُس کے اندر ہو گیا
قرص خور کی کچھ نہین قسمت ہوئی — پہ حقیقت مصطفےٰ کے نور کی
تا کہ ہمراہی ہے روغن شیر کے — اور نہین کچھ شیر سے روغن بنے
ہان شیونات اُس سے ظاہر ہو گئے — جو کہ اندر تھے وہ باہر ہو گئے
اس غزل سے جان تو اس راز کو — تا کہ راز حق سے واقف کچھ تو ہو

## غزل

گلاب ریز تھا پہلے گلاب کے اندر — گلاب بیش ہے اب تو گلاب کے اندر
حباب سب کی نظر مین ہے آب کے اندر — ہے آب دیدہ مین اپنی حباب کے اندر
یہ قال حال فقیرون کا حال قال نہین — کہ حال قال نہین ہے کتاب کے اندر
خدائی کیون نہین حاصل ہو خاکسارو مین — بھرا ہے گنج خدا بوتراب کے اندر
خدا کی باتین وہ کرتا ہے ہم سے در پردہ — ہمین کچھ اور ہی شک ہی حجاب کے اندر
عذاب ہو گئی دنیا ہوا ہے جنت مین — پڑے ہین شیخ جی اچھے ثواب کے اندر
جفائے دوست سے یوسف عزیز مصر ہوا — خطاب ملتا ہے آخر عتاب کے اندر

یہ روایت فاطمہ زہرا سے ہی — تھی مین خدمت مین رسول اللہ کے
چشم باطن اُس سے میری کھل گئی — کشف عالم ہو گیا مجھپر سبھی
آپ نے ازراہ شفقت کے اُٹھا — اپنا عمامہ میرے سر پر رکھا
دیکھا میرا جسم کل عالم مین ہے — ناری اور ساری نہ خاکی کوئی ہے
جبکہ آل مصطفےٰ کا ہو یہ حال — پھر رسول اللہ مین کیا قیل و قال

## غزل

جب آنکھ کھل گئی مجھے وحدت نظر پڑی — باطن مین احد و احمدی صورت نظر پڑی
کہتا ہی اب حباب یہ دریا سے دمبدم — کھلتے ہی آنکھ کے تری عظمت نظر پڑی
مرنے کے بعد زندگی جاوید کی ملی — جاتا تھا زندگی جسے غفلت نظر پڑی
ڈوبا پڑا ہے بحر میں وحدت کے سب جہان — گرچہ مثال موجون کی کثرت نظر پڑی
خود کو فنا کیا تو دکھا نور مصطفےٰ — یوسف جہان کی یہ نہایت نظر پڑی

الف صلوا علی الہادی العربی — سید الانبیا روحی العجمی
بھیج لاکھون درود اور سلام — اُس مدینہ کے چاند پر تو مدام

جبکہ عبد اللہ کو ہو چکا شباب
نور احمد سے ہوا ابا آب و تاب

یوسف ثانی تھا گویا حسن مین
مصر کی سب تھین خریدار عورتین

وہب نے تب چاہا عبد اللہ کو دون
چاند کو سورج سے مین باہم کرون

شادی عبد اللہ کی کرنا ہے ضرور
مفسدہ تا عورتون کا ہوئے دور

ہوگئین سو جان سے عاشق اپنی دو
دیکھا اُنہین جو ظہور حسن کو

جس کے مان اور باپ ایسے ہون حسین
کیون نہو محبوب رب العالمین

عورتین کرتی تھین اکثر خواہشین
کہ نکاح اُس ماہ انور سے کرین

آمنہ تھین جو کہ بیٹی وہب کی
حسن مین لاثانی دولت سے غنی

جبکہ عبد المطلب نے یہ سنا
اپنی بی بی فاطمہ سے بس کہا

وہب کے یان فاطمہ جبکہ گئین
آمنہ کو دیکھا از بسکہ حسین

مانگی لڑکی وہب بھی راضی ہوا
دونون نے سامان شادی کا کیا

کیونکہ حسن و عشق کی وہ اصل مین
نور اللہ ہین بباطن وصل مین

## غزل

محمدؐ سا کوئی نہین خوبرو ہے
کہ یوسف کو جسکی بہت جستجو ہے

محمدؐ کے یان پر ہین سارے تماشے
خدا کے یہان ہمنے دیکھا وہ ہو بہو ہے

حقیقت سے جو دل ہی آگاہ یوسف

کوئی ہمکلام اُنسے کیا منہ کہ ہووے
کلام خدا اُنکی سب گفتگو ہے

لبھاتی ہے دل کو یہ آواز کس کی
خوش آواز نانی ہرنے خوش گلو ہے

وہ ہر گل مین پایا محمدؐ کی بو ہے

الف صلوا علی ادنی العربی
سید الانبیاء و عجمی
بھیج لاکھون درود اور سلام
اُس مدینہ کے چاند پر تو مدام

الغرض کہ شادی عبد اللہ کی
آمنہ خاتون سے جبکہ ہوئی

جبکہ باہم مل گئے وہ نیرین
جوش حسن و عشق آیا جانبین

حب کمال آتا ہی حسن و عشق کو
راز کھلتا ہے نہین چھپتا ہی وہ

یعنی وہ نور محمدؐ مصطفے
جو کہ مطلق تھا مقید ہو گیا

چاند مین سورج سے جو آتا ہی نور
انکی ظلمت کو وہ کر دیتا ہے دور

سارے بت روے زمین گر گر گئے
خود ہی منہ نجات سے انکے پھر گئے

آمد آمد جب ہوئی اس شاہ کی

مر گئین اکثر عرب کی عورتین
رشک سے جنکو کہ تھین بس خواہشین

عشق نے چاہا کہ ہو پردہ دری
حسن نے چاہا کہ ہو پوشیدگی

پس نتیجہ ہو گیا اُسکا عیان
عشق کبریٰ حسن صغریٰ تھا نہان

پس نکلکر پشت عبد اللہ سے
آمنہ خاتون مین آیا جسم لے

کفر کی ظلمت کو بس اس ماہ نے
دور زائل کر دیا آفاق سے

نور سے معمور عالم ہو گیا
اور پھر اک جنت کا دروازہ کھلا

اک بہار عالم مین پیدا ہو گئی

## غزل

عشق احمد کیون نہو وے دلپہ طاری اندنون
باغ حق مین چل رہی باد بہاری اندنون

تک رہی ہے آنکھ اُس کو نرگس بیمار کی
چشم حیران سے ہے ظاہر انتظاری اندنون

آئینہ رویون مین دکھتا ہی جو عکس روے یار
کیا لگا تیر نگہ اب دلپہ کاری اندنون

یاد ہم تمکو کرین اور تم نہ پوچھو کچھ ہمین
رہ گئی کیا یہ ہی صاحب دوستداری اندنون

پوچھتا کوئی نہین حال زلیخا مردہ دل
حسن یوسف کا ہے چرچا یا نہ یہ جاری اندنون

**الف صلوا علی ادنی العربی**

حاملہ جب آمنہ خاتون ہوئی
پر سفر دنیا سے عبد اللہ نے
پر خدا کی اسمین حکمت تھی نہان
رحم مادر مین جب آئے وہ یتیم
راز گر میلاد احمدؐ کا لکھون

**سید الانبیاء والعجمی**

پانی برسا اور گرانی سب گئی
آپ سے پہلے کیا افسوس سے
کہ نہ رکھتا باپ کو اندر جہان
مرگئے مرحوم باپ اور خود یتیم
سامعین کو ہووے حیرت اور جنون

**بھیج لاکھون درود اور سلام**

اُس برس ہر ایک کے لڑکا ہوا
رنج تھا سب کو ہوئے احمد یتیم
ظاہرا حکمت یہ تھی کہ زندگی
گویا نور احمدی سے جیتے تھے
خوب کہتا ہے یہ راز معنوی

**اُس مدینہ کے چاند پر تو مدام**

اور درخت خشک مین میوہ لگا
گرچہ رکھتا قدر ہے در یتیم
بس تھی عبد اللہ کی نور احمدی
جان کی جا نور احمد رکھتے تھے
پردہ میلاد مین تو یوسفی

## غزل

میلاد محمدؐ کا بیان ہو نہین سکتا — اک راز نہان ہے کہ عیان ہو نہین سکتا
دل چہتا ہے محفل مین بیان کچھ تو کرون راز — پر کیا کرون ہمراز جنان ہو نہین سکتا
پروانہ کے مانند جلا عشق نبیؐ مین — پر شمع صفت راز نہان ہو نہین سکتا
جون اہل عرب کرتا ہون میلاد کی محفل — پر کیا کرون افسوس نہان ہو نہین سکتا
میلاد نبی مین کہا کل راز حقیقت — اب اس سے سوا ذکر زبان ہو نہین سکتا
دل زندہ کیا کرتی ہے تذکیر محمدؐ — پر تجھ سے ہمیشہ مرے جان ہو نہین سکتا
میلاد کے پردہ مین وہ لکھتا ہو حقیقت — یوسف کی طرح ہمسے بیان ہو نہین سکتا

**الف صلوا علی ادنی العربی**

آمنہ کہتی ہین مجکو حمل کے
جبکہ پیدا ہو تیرے طفل نکو
آگہی ہوتی ہے جو تعریف نے
صاف ظاہر ہے کہ اللہ کے سوا
ماہ ربیع الاول آیا اور ہوا
جنتون کے سارے دروازے کھلے
اور فرشتون کے لگے سب جانور
آسمان پر سب ستارے تھم گئے
احمد مرسل محمد مصطفےؐ

**سید الانبیاء والعجمی**

چھ مہینے تک نہ کچھ آثار تھے
پس محمدؐ نام رکھنا اس کا تو
مصطفے پہچان حق کی ہو گئی
کون کرتا ہے یہ تعلیم وہدا
بارھوین تاریخ جو دن پیر کا
دوزخون مین قفل بھاری پڑ گئے
دینے آپسمین ہر اک کو خوش خبر
اور نحوست سے وہ بالکل چھٹ گئے
سید عالم مین ہوئے صل علی

**بھیج لاکھون درود اور سلام**

خواب مین دیکھا کہ کہتا ہی کوئی
حمد بس ثابت محمدؐ پر ہوئی
اس لئے اللہ نے از خود رکھا
کیونکہ یہدی اللہ کہتا ہی خدا
عالم افلاک مین ہل چل پڑی
بس منادی اور ندا کرنے لگا
آسمان ٹھہرا ہوا بس رک گئی
با ہزاران شوکت و جاہ و جلال
اٹھ کھڑے ہو مومنو تعظیم کو

**اس مدینہ کے چاند پر تو مدام**

حاملہ تو فخر عالم سے ہوئی
کہ یہ کل تعریف ہین اللہ کی
نام اُنکا بس محمد مصطفے
مت ہدایت جانو تم حق کے سوا
عالم جنات مین کھل بل پڑی
کہ خبردار آتے ہین خیر الوریٰ
تھم گیا پانی و آتش بجھ گئی
اور لاکھون تہنیت و عز و کمال
اور جھکا دو اپنا سر تسلیم کو

## غزل

طلوع مہر نبوت سے خوش جہان ہے آج — شعاع نور سے اُس کے پر آسمان ہے آج
فضاے عرش برین کیون نہووے عرش برین — کہ لامکان کا مکین صاحب مکان ہے آج
جہان کیون نہین گھر کو خدا کے اب پوجے — خدا کے گھر مین جو میلادِ شہ جہان ہے آج
سنا ہے جبسے کہ پیدا ہوے رسول خدا — خوشی سے پھولا سماتا نہ انس و جان ہے آج
سیاہی کفر و ضلالت کی کب رہے باقی — نبیؐ کے نور سے معمور دو جہان ہے آج
جہان مین جو کہ دکھاتی ہے صورت رحمت — خدا تمام خلائق پہ مہربان ہے آج
درود بیٹھ کے اب پڑھ تو اس جگہ یوسف — ظہور نور محمدؐ کا جو بیان ہے آج

صل یا رب علی خیر الانام — الف مرة ثم مثلها السلام
بھیج تو یارب درود ہم سلام — مصطفیٰ پر آل پر سب کی مدام

## مبارکباد

جلوۂ مصطفیٰ مبارک ہو — رحمتِ کبریا مبارک ہو
تیرہ والیل سے ہوا پیدا — نور شمس الضحیٰ مبارک ہو
ہاجرہ آمنہ سے کہتی تھین — تجھ کو بچہ ترا مبارک ہو
مطلب سے ہر ایک کہتا تھا — احمد مجتبیٰ مبارک ہو
گھر مین اللہ کے ہوا پیدا — مالک دوسرا مبارک ہو
دوست خوشحال دشمنانِ نڈھال — ہے یہ میری دعا مبارک ہو

آئے عالم مین جو شہِ والا — جشن میلاد کا مبارک ہو
نخل امید مین ثمر آیا — مرحبا مرحبا مبارک ہو
زچہ گیری ہر ایک گاتی تھی — پھولو پھیلو سدا مبارک ہو
نام ہاشم کا اس سے چمکے گا — یہ دُر بے بہا مبارک ہو
باغ دنیا کا ہو تر و تازہ — ہے یہ بادِ صبا مبارک ہو
مانگ اسوقت یہ دعا یوسف — تیرا میلاد تا منہ مبارک ہو

## سلام

السلام اے بادشاہ دوجہان — السلام اے سرورِ کون و مکان
السلام اے رحمۃ للعالمین — السلام اے مقتدائے مرسلین
السلام اے نور اللہ السلام — السلام اے عرش کے مہ السلام
عشق دنیا مین ہمیرا حامی بنے — عشق عقبیٰ مین میرا نامی بنے
عشق کے ہمراہ دنیا سے چلون — عشق کے ہمراہ مین تمسے ملون
عشق سے ہون یار میرے باصفا — عشق سے ہو آل میری باوفا
— لو سلام اب یا محمد لو سلام

الف صلوا علی اولی العربی — سید الانبیاء والعجمی

السلام اے انبیا کے پیشوا — السلام اے اولیا کے رہنما
السلام اے شافع روز جزا — السلام اے حامی اہل سزا
عرض اس بندے کی اب ہووے قبول — حسن کی ہو وے دیدار رسول
عشق دنیا مین مجھے رکھے عزیز — عشق عقبیٰ مین مجھے دیوے تمیز
عشق دنیا مین مراد لدا رہو — عشق عقبیٰ مین مراد دیدار ہو
عشق یوسف کو کرے انکا غلام — حسن یوسف کو کرے یا انکا غلام
آپ پر یوسف کا ہو ہردم سلام

بھیج لاکھون درود اور سلام — اس مدینہ کے چاند پر تو مدام

جبکہ دنیا مین محمد مصطفٰے
دین کے نقارے عالم مین بجے
دور ظلمت کی خزان ہوئی اکبار
تین شخص آئے وہان پر غیب سے
جامہ پہنا کر کے حضرت سے کہا
صاف آلایش سے دنیا کی اُسے
جسم نورانی ہے شعلہ شمع کا
اس طرح تھا جسم احمدؐ کا حلیم

جلوہ فرما آئے باعز و علا
احمدی جھنڈے کھڑے ہر جا ہوئے
مہ ربیع کا آیا اور چمکی بہار
طشت جامہ اور صراحی کو لئے
علم اول آخر آپ تمکو ملا
ظاہر و باطن کیا اللہ نے
شعلہ کٹ سکتا نہین ہے ظاہرا
علم دیتا تھا خدا کا وہ کلیم
یہ غزل پڑھتا تھا ہر اک شوق سے

نور سے معمور عالم ہو گیا
آگ فارس کی قدیمی بجھ گئی
یہ روایت آمنہ خاتون سے ہے
پس محمدؐ کو بٹھا کر طشت مین
یعنی آب نور سے اُس نور کا
جسم اطہر شمع کی مانند تھا
خانۂ تاریک کو روشن کرے
ورنہ پاک آیا تھا تن اُنکا یہان
جو محمدؐ پیدا عالم مین ہوئے

کفر کی ظلمت کو زائل کر دیا
بحر ساوا کی گئی بالکل تری
کہ محمدؐ جس گھڑی پیدا ہوئے
سات بار اُن سب نے نہلایا اُنھین
غسل دیکر جسم نورانی کیا
اس لئے نکلا تھا پتلا آپ کا
علم ہر اک شے پہ ہر اک کو وہ دے
غسل کی حاجت نتھی اندر جہان

## غزل

غسل گل آج ہے گلشن مین خبر آئی ہے
شادیانون کے بجانے کی یہ نوبت پہونچی
گل کھلا ہے یہ عجب آج خدا کے گھر مین
انگلیان چٹکیین جو کلیون کی بلائین لیتے
سرو قد باغ مین شمشاد کھڑے ہوتے ہین
گلشن آباد ہوا اس سے کہین مرغ چمن
مانگ یوسف تو دعا گل کے سدا کھلنے کی

گل مین شبنم کو بسا کر کے صبا لائی ہے
کہ چمن مین گل شبو کی بھی شہنائی ہے
گویا گلشن مین نئے سر سے بہار آئی ہے
زال دنیا نے کہا عمر کی افزائی ہے
قمریون نے یہ غزل شوق سے جب گائی ہے
کہ سدا ہم نے جو گلشن مین ہوا کھائی ہے
آجکل تیری خدا کے وہان شنوائی ہے

الف صلوا علی اولی العربی
سید الانبیاء و العجمی
بھیج لاکھون درود اور سلام
اُس مدینہ کے چاند پر تو مدام

آپ کی پھوپھی صفیہ کہتی ہین
دوسرے پھر آپ نے کلمہ پڑھا
چوتھے نہلانا جو چاہا تو سنا
اور چھٹے مہر نبوت پشت پر
امر رب فرمان تن مین ہے بھرا
تاکہ اس فرمان تن کو دیکھکر

چھ عجب چیزین دکھین اُس راتمین
اشہد ان لا الٰہ کو کہا
کہوے کوئی پاک آیا مصطفٰے
صبح کے تارے کی مانند جلوہ گر
قول حضرت تب کلام اللہ ہوا
لائین سب ایمان رسول اللہ پر
راز اس مولود کا اسپر کھلا

ایک یہ کہ سجدہ حضرت نے کیا
تیسرے اک نور نے جلوہ کیا
پانچوین ختنہ کئے تھے مصطفٰےؐ
گویا یہ فرمان حق پر مہر تھی
جسم اک فرمان نبوت کا ہوا
کھل گیا یہ جسکے اور جس نور
مصطفٰےؐ کا جو کہ عاشق ہو گیا

اُمتی یا اُمتی اول کہا
آمنہ رضؓ کا گھر اُس سے روشن ہوا
اور نال اُنکا تھا قدرت سے کٹا
روح تن مین امر ربی جو ہوئی
اس سند پر مہر کرتا ہے خدا
وہ ہی مومن اور منافق اس سے دور

## غزل

ہے مولود احمد سنانے کے قابل
یہ دولت نہین ہے چھپانے کے قابل

تڑپتا ہے دل دیکھنے کو ہمارے
دکھا دو مین گر ہون دکھانے کے قابل

نہ دیکھی کبھی ایسی صورت پیاری
یہ صورت ہے یارو لبھانے کے قابل

چلو آج محفل مین جھانکین نبیؐ کو
یہ محبوب ہے دل لگانے کے قابل

شفا اپنے یوسفؔ کو دو یا محمدؐ
مرض اب نہین ہے بڑھانے کے قابل

| الف صلوا علی اولی العربی | سید الانبیاء روا لعجمی | بھیج لاکھون درود اور سلام | اُس مدینہ کے چاند پر تو مدام |
| --- | --- | --- | --- |
| راوی لکھتا ہے جب آئے مصطفیٰ | غیب سے آتی تھی ہر دم یہ ندا | دودھ اپنا جو پلائے اب نہین | دیر تک دنیا کی وہ پائے نعمتین |
| تب لگے آپس مین لڑنے سب چرند | اور لگے تکرار کرنے سب پرند | غیب سے آواز آئی مت لڑو | یہ ملی دولت حلیمہ سعد کو |
| ہے یہ ثابت دودھ حضرت نے پیا | سات دن تک آمنہ خاتون کا | بعدہٗ بی بی حلیمہ کا پیا | اور وطن سے بھی ہو وہ خود جدا |
| تاکہ غربت اور یتیمی سے بڑھے | مرتبے اُس گوہر شہوار کے | اور حلیمہ کا پیا دودھ اس لئے | تا حلیم الطبع وہ سلطان بنے |
| کیونکہ ہوتا ہے اثر بس دودھ کا | تن کو جو ہو دودھ سے نشو و نما | دودھ سیدھی چھاتی کا خود ہی پیا | اور اُلٹی کا رضاعی کو دیا |
| سیدھی چھاتی سے پیا دودھ اسلیے | تاکہ قوت روح کو اُس سے ملے | کہ اثر ہے روح کا سیدھی طرف | اور اثر ہے نفس کا اُلٹی طرف |
| روح کو جو پرورش منظور تھی | نفس سے اُسوقت مین تھی دشمنی | دو مہینے کے محمدؐ جب ہوئے | گھٹنون گھٹنون آپ بس چلنے لگے |
| تین مہ کے خود کھڑے ہونے لگے | چار مہ کے پاؤن سے پھرنے لگے | چھ مہینے کے لگے بس دوڑنے | دس مہینے کے لگے بس کھیلنے |
| تھا عناصر کی یہ کوشش سے عیان | کہ انھین اکدن مین کر دیجیے جوان | بشریت پیش نظر تھی اس لیے | ایک دن مین ایک مس کی رہ چلے |
| بات کرنے کا ارادہ جب کیا | کلمۂ توحید کو پہلے کہا | جب کہ قوت نطق کی پیدا ہوئی | نام پر حق کے زبان گویا کھلی |
| کیون کلام حق نہو اُنکا کلام | کہ نکلتا اُنسے حق ہے لاکلام | بس اثر ہے نام مین اُنکے بھرا | کہ کرے بیتاب ہر اک کو سدا |

## غزل

زبان سے نام احمدؐ کا مرے جیسے دم نکلتا ہے
ہوا ے شوق سے سنکر ہر اک کا دم نکلتا ہے

نہ جانا بھید اُسکا ہر کسی نے جسم انسان مین
احد احمدؐ سے دم مین کسطرح باہم نکلتا ہے

کجون کو راستی پر کھینچکر اسلام لاتا ہے
کہ جیسے زلف کا شانہ مین بل اور خم نکلتا ہے

کلام حق ہے جو کلمہ کہ انکے منھ سے نکلا ہے
تو اُس کلمہ کا معنی ہر کسی سے کم نکلتا ہے

زلیخا کیطرح یوسفؔ ہے جو عشق احمدؐ مین
نگلی کوچہ مین جو کرتا ہوا ماتم نکلتا ہے

| الف صلوا علی اولی العربی | سید الانبیا و العجمی | بھیج لاکھون درود اور سلام | اُس مدینہ کے چاند پر تو مدام |
|---|---|---|---|
| تیسرا جب کہ برس پورا ہوا | بی حلیمہ سے یہ حضرتؐ نے کہا | بھائی میرے دنکو جاتے ہین کہان | بولی جاتے ہین چرانے بکریان |
| بولے مین کمتر ہو نہین اب انسے کیا | کہ نہ مجھسے کام یہ تم نے لیا | عذر و حیلے اُنسے ازبسکہ کیے | نے اُنھون نے مانا ساتھ اُنکے گئے |
| پس چرائین ایک مدت بکریان | بھید اسکا کب کسی پر ہی عیان | فعل اکثر انبیا نے یہ کیا | بھید اللہ کا ہے اسمین بس بھرا |
| ظاہرا تعلیم ہے کہ سیکھ لے | اس طرح اُمت کی چوپانی کرے | شرع کی لاٹھی سے تا بز دل ڈرین | اور چراگاہ جنان کی راہ مین |
| کیونکہ انسان بھی رکھے ہی بہتر حال | ایک کو دیکھ ایک کرتا ہے خیال | ایک دن آیا حلیمہ کا پسر | رویا اور بولا کہ جلدی لے خبر |
| لے گئے دو شخص آکر کوہ پر | اور کیا احمدؐ کا بس شق صدر | جب حلیمہ پہونچی اور دیکھا اُنھین | رنگ زرد اور دیدۂ حیران کھین |
| پوچھا کیا ہی حال ای بچہ تیرا | مصطفےٰؐ بولے ای مادر مشفقہ | آسمان سے آنکر دو شخص نے | شق کیا سینہ مرا اس کوہ پے |
| دل کو دھویا آب رحمت سے میرے | اور کیا بس پاک دنیا سے مجھے | یعنی دل سے کی سیاہی کو جدا | اور دل مین نور کو میرے بھرا |
| اور کہا حصہ یہ تھا شیطان کا | وسوسہ شیطان کا تم سے گیا | ہاتھ پھیرا جبکہ سینہ پر مرے | چاک سینہ مل گیا چھوڑا اب مجھے |
| پس خدا نے صاف دل انکا کیا | تا بخوبی ہووے جلوہ حسن کا | کیونکہ برقعہ خاک کا گر ہو کثیف | نور باہر کیسے ہو شمع لطیف |
| اس لیئے فانوس تن کو بس ملا | تا کہ اُس مین حسن کی ہووے جلا | عشق کو اُس سے فزون لذت ملے | اور جہان اُس نور سے روشن رہے |
| اس لیے حسن ملیح مصطفےٰؐ | کرتا تھا بے چین سب کو ظاہرا | اور حس کی چشم باطن تھی عیان | غیبیت دیکھتی تھی انکو بس نہان |
| اس لیے حضرتؐ نے بھی ظاہر کیا | کہ انا احمدؐ بلا میم اس جگہ | بھید اسکا اس غزل سے جان لو | کہ وہ فرماتے ہین راز عشق کو |

## غزل

| | |
|---|---|
| مردم چشم خدا ہون متنا ہا یا ہو | دیدہ حق جلوہ نما ہون متنا ہا یا ہو |
| تار تنبور ہون دم سے مین بدن مین گویا | دست قدرت سے بجا ہون متنا ہا یا ہو |
| مین خود آئینہ ہون خدا مجھ مین ہی ظاہر باطن | ذات مطلق مین بنا ہون متنا ہا یا ہو |
| عکس آئینہ ہون اور صورت آئینہ ہون | کہ فنا اور بقا ہون متنا ہا یا ہو |
| فرق نقطہ کا مین رکھتا ہون ای یوسفؔ لیکن | نہ خدا ہون نہ جدا ہون متنا ہا یا ہو |

| الف صلوا علی اولی العربی | سید الانبیا و العجمی | بھیج لاکھون درود اور سلام | اُس مدینہ کے چاند پر تو مدام |
|---|---|---|---|
| جب برس پچیس کے حضرتؐ ہوئے | حسن کا آیا شباب اُس ماہ پے | خط کا ہالہ چہرہ پر پڑنے لگا | بدر کامل وہ قمر ہونے لگا |
| پس ابو طالب نے کی اکدن صلاح | عاتکہ سے مین کرون انکا نکاح | بولے بوطالب محمد مصطفےٰؐ | گر کھین تکلیف اپنے پر روا |
| کہ خدیجہ کا تجارت کے لئے | مال جاتا ہے جو جانب شام کے | مصطفےٰؐ راضی ہوے اس بات پے | اور خدیجہ پاس بلائے گئے |

پس خدیجہ نے جو دیکھا آپ کو
میسرہ کے ساتھ بھیجا شام کو

سب علامات نبی پہچانی وہ
تا امیدون کی میسر صبح ہو

ہوگئی سو جان سے عاشق آپکی
ہوگئین بیتاب دیکھ اُس حسن کو

لیک حکمت کیلئے خدمت یہی
یہ غزل پڑھتی تھین صبح و شام وو

## غزل

مجھ کو جلوہ دکھا دیا کس نے
مثل پتلی کے خاک کا پتلا

آئینہ سا بنا دیا کس نے
تار دم سے بجا دیا کس نے
جون زلیخا کے مین تڑپتی ہون

جام وحدت پلا دیا کس نے
اُس کے ابرو نے کر دیا گھائل
حسن یوسف دکھا دیا کس نے

مجھ کو بیخود بنا دیا کس نے
نیمچہ اُس کو لا دیا کس نے

الف صلوا علی اولی العربی
سید الانبیاء و العجمی
بھیج لاکھون درود اور سلام
اُس مدینہ کے چاند پر تو مدام

شام سے واپس جب آئے مصطفٰے
دیکھے ازبسکہ خوارق آپ سے
عشق کو اُس حسن سے غلبہ ہوا
اُس جگہ پر عکس ہے یہ ماجرا
جان تو اس بات سے کہ مصطفٰے
نور احمدؐ جو کہ حسن و عشق ہین
پس محمدؐ مین یہ دونون وصف ہین

میسرہ نے حال سب آکر کہا
اور ہوئے ظاہر عجائب ماجرے
وصل کا پیغام تب ہونے لگا
کہ ہوا مطلوب طالب ظاہرا
ہین حبیب اللہ محبوب خدا
اسلیئے حبیب اللہ اُنکو کہے
گاہ معشوق اور گہے عاشق ہین
اس لیئے عاشق خدیجہ ہوگئی

کہ تجارت مین ہوا بس فائدا
پس خدیجہ میسرہ سے خوش ہوئین
گرچہ صورت حسن کی ہین عورتین
بھید اسکا کیا لکھون اے سامعین
عاشق و معشوق ہوتا ہے حبیب
اور رکھتے ہین حبیب اُس دوست کو
بلکہ اُمت کے سب اُنکے اولیا
آخر اُنکی شادی احمدؐ سے ہوئی

برکت اُنکی سے کہون کیا ماجرا
کر دیا آزاد بس اُسکے تئین
اور شکل عشق رکھتے مرد ہین
کہ مقابل مین ہی رب العالمین
مصطفٰے رکھتے ہین یہ وصف عجیب
کہ وہ اک جان ایک قالب رکھتا ہو
عاشق و معشوق ہوتے ہین سدا

## غزل

احد احمد مین ملا تھا مجھے معلوم نہ تھا
بس خدائی مین خدا تھا مجھے معلوم نہ تھا
دل شکستہ مین فقیرون کی خدا کو پایا
لعل گدڑی مین چھپا تھا مجھے معلوم نہ تھا
فرق نقطہ کو کہا کرتے ہین تل اوٹ پہاڑ
یون خدا سے مین جدا تھا مجھے معلوم نہ تھا
کھل گیا راز محمدؐ مین خدا کا سب کچھ
کہ حبیب ان کو کہا تھا مجھے معلوم نہ تھا
حسن یوسف سے کھلی آج حقیقت ہمکو
مظہر حسن خدا تھا سب مجھے معلوم نہ تھا

الف صلوا علی اولی العربی
سید الانبیاء و العجمی
بھیج لاکھون درود اور سلام
اُس مدینہ کے چاند پر تو مدام

عمر ہوئی جبکہ برس چالیس کی
تب اُنھین خواب صحیح آنے لگی
کیونکہ ہین چالیس دن انسان کے
پرورش مین جسم کے ہر جائے پر

یعنی مضغہ اور علقہ اور جنین ۔ ہوتے ہر چالیس دن مین کاملین
اس لئے چالیسوین سال آپ کو ۔ مرتبہ پہونچا نبوت کا سنو
ایک دن غار حرا مین جبرئیلؑ ۔ آپ کے پاس آئے لے وحی جلیل
تب دبوچا لے بغل مین آپ کو ۔ تین بار اور یہ کہا اقرا پڑھو
اس کو کہتے ہین توجہ صوفیان ۔ کہ اثر روحی ہو جان کے درمیان
کی توجہ تین دن جبرئیل نے ۔ تھی وہ پہلے اُسکا سی آپ پے
بوجھ سے وحی کے بدن لرزان ہوا ۔ اور ترسان گھر کو آئے مصطفیٰؐ
نعمت باطن کو ایسے اولیا ۔ دیتے ہین اپنی توجہ سے سدا
اس غزل سے جان تو اس راز کو

اور ھر اب عمر کے چالیس سال ۔ ہین ہر اک درجہ مین تا پاے کمال
آپ جو غار حرا مین پیشتر ۔ کرتے تھے جاکر عبادت رات بھر
اور کہا کہ تم پڑھو یا مصطفیٰؐ ۔ آپ بولے مین ہون اُمّی بے پڑھا
آپ نے اُسوقت اقرا کو پڑھا ۔ پر تمام اندام مین لرزہ پڑا
اسکو یون لکھتے ہین شہ عبدالعزیز ۔ اُن کی جو تفسیر ہے فتح العزیز
اور القائی تھی پس وہ دوسری ۔ اور وہ تھی اتحادی تیسری
بس ملا تاج نبوت آپ کو ۔ اور رسالت کا بھی خلعت آپکو
اُسکو کہتے ہین فقرا اور دم عوام ۔ یہ تصرف روح کا ہے ای غلام
کون سمجھے ہے نیاز و راز کو

## غزل

دم سے بسا ہے ملک خدا کا تو دم سمجھ ۔ آدم اسے نہ سمجھے تو جا تو ہے کم سمجھ
کرتا ہے کون تجھسے یہ در پردہ گفتگو ۔ بجتے ہین کان تیرے و باز زیر بم سمجھ
آنکھین دکھاتی ہین جو تماشا خدائی کا ۔ گر دید تجھ کو ہے تو اسے جام جم سمجھ
بت کو شریک حق کا سمجھتے ہین کلمہ گو ۔ پر یہ کلام حق ہے کہ حق کو صنم سمجھ
آرام گر تو چاہے ہمیشہ عدم مین ہے ۔ یوسف وجود ہستی کو اپنی عدم سمجھ

الف صلوٰۃ علی اولی العربی ۔ سید الانبیاء والعجمی
بھیج لاکھون درود اور سلام ۔ اُس مدینہ کے چاند پر تو مدام

لکھتے ہین جو راویان باخبر ۔ ظاہر ہین معراج کے اکثر اثر
مرتبہ اُن کو بڑھانے کے لئے ۔ حق نے بلوایا انھین اسواسطے
اصل مین یہ عشق کی معراج ہی ۔ تم سنو کہتا ہون راز عشق سے
اور ہر اک عالم مین ہر اک رنگ سے ۔ بس اُٹھائے عشقبازی کے مزے
جیسے معشوقون کو عاشق اپنے گھر ۔ لاتے ہین با عز و جاہ و کر و فر
ایک نقطہ یاد آیا اس جگھے ۔ لکھتا ہون مین عاشقون کے واسطے
بحر کوزے مین سما سکتا نہین ۔ جزو پے کل ہرگز آسکتا نہین
کہتا عالم ہے کہ معراج نبیؐ ۔ آسمان پہ جسم سے ظاہر ہوئی
قول دونونکا صحیح اور ایک ہے ۔ ہے تنازع لفظی یہ طرفین سے

پر حقیقت مین ہی یہ اس طور سے ۔ کہ محمدؐ جب نبوت پاچکے
کہ نبیؐ کو آگہی ہووے تمام ۔ اور پہچانین انھین سب خاص و عام
یعنی شاہ عشق نے حسن نبیؐ ۔ پیدا کرنے اسکو دی جلوہ گری
عشق کو بے وصل کب تسکین ہو ۔ بس بلایا اپنے گھر محبوب کو
عظمت اپنی ہین بتاتے اسلیے ۔ تا کہ ہو محبوب اغنب جان سے
صوفی کہتا ہے کہ جسم احمدیؐ ۔ کیسے آیا آسمان پر اسے اخی
سیر باطن مین یہ احمدؐ کو ہوئی ۔ ظاہر اک ہے یہ معراج نبی
کیونکہ جز ہے جسم جز پر جز گیا ۔ نور کل تو جسم کے اندر رہا
نور احمدؐ کل ہے ایک جسم جہان ۔ جسم احمد اُس مین ہے مانند جان

اسلئے سایہ نہین احمد کا تھا
جیسے اک مہتاب دیکھے تاب مین
بس بھرے ہے کون کسکے درمیان
ورنہ ہی مہتاب کے اندر یہ تاب
جو کہ صوفی دیکھتا ہے باطنا

کہ نہین ہوتا ہی سایہ جان کا
ایک دیکھے تاب کو مہتاب مین
جان تو یہ بھید تا ہوئے عیان
ظاہر و باطن کا ہی یہ پیچ و تاب
اور عالم دیکھتا ہے ظاہرا
ظاہر و باطن کو جو کہ جان لے

سیر جان نے جسم عالم مین کری
دیکھے اک مہتاب کو نایاب مین
کیونکہ کل مہتاب جز ہی اسکی تاب
اس طرح جسم نبیؐ عالم مین ہی
بس یہ جانے باطنا معراج کو
اُس کو معراج محمدؐ ایک ہے

اس طرح تو جان معراج نبیؐ
دیکھے پھرتی تاب اک مہتاب مین
تاب مین دکھتا ہی ظاہر ماہتاب
ورنہ سب عالم ہے اندر جسم کے
اور وہ جانے ظاہر ا معراج کو

## غزل

اے نور تیری عرش پر ہے ذات کی جلوہ گری
تو آفتاب اولین اور ماہتاب آخرین
ہے نور سے تیرے جہان سارا زمین و آسمان
دیکھا ہے مین نے سب کہین اکثر حسینون کے تئین
اے آفتاب اولین اے ماہتاب آخرین

اور صفاتین فرش پر تیری کرین پیغمبری
روشن ہوئی تجھ سے زمین تو عرش کا ہی مشتری
تو مبدۂ کون و مکان تجھکو ہی سب سے برتری
تجھسا کوئی انسان نہین تو حور ہی یا ہے پری
یوسف غلام کمترین سب پر ہے تیری سروری

الف صلوا علی الرسول العربی | سید الانبیاء و العجمی | بھیج لاکھون درود اور سلام | اُس مدینہ کے چاند پر تو مدام

لکھتے ہین بس راویان راز گو
ایک شب ماہ رجب مین مصطفےٰؐ
حکم پہونچا دفعۃً جبرئیلؑ کو
حکم آرائش کا دے ہر ایک کو
پہنے طاؤسی پرون کو ہر ملک
خازن دوزخ عذاب چھوڑ کر
اور میکائیل و اسرافیل کو
اور ارواح نبی و مرسلین
اور تو جنت مین جا کر اک براق
کہ عوض اس کام کے تجکو عطا

ہر قسم پر قصۂ معراج کو
ام ہانی کے یہان بعد از عشا
احدیت سے کہ تو اب تیار ہو
کہ ہر ایک آراستہ ہر جائے ہو
شمع نورانی سے روشن ہون ملک
قفل تسکین کے لگائے در بدر
حکم دے تو اور عزرائیل کو
بس کرین آراستہ اپنے تئین
اپنے ہمراہ لیکے باصد اشتیاق
اجر طاعت ہوگا لاکھون سال کا

مختصر اُس قصہ کا یان لکھتا ہون مین
لیگئے تشریف تھے آرام کو
آجکی شب چھوڑ طاعت اپنی تو
آسمان کو کر تو اب آراستہ
اور در جنت کو رضوان کھولدے
یاد چلنے آب ہلنے سے رہے
کہ وہ ہر ایک کام اپنا چھوڑدے
اور ہر ایک پیشوائی کے لئے
احمد مرسل کی خدمت مین تو جا
جبرئیل اس حکم کے سنتے اُٹھے

تاکہ خاص و عام اسکو جان لین
خواب مین تھے یا دل بیدار وہ
اور باندھ اپنی کمر خدمت کی تو
اور ہر اک جنت کو کر پیراستہ
زیب و زینت حور و غلمان کی کرے
ہر فرشتہ کام اپنا چھوڑدے
آجکی شب تیری ہمراہی کرے
اپنی اپنی جا پہ آمادہ رہے
اور بڑے اعزاز سے یان انکو لا
شوق سے اشعار یہ پڑھنے لگے

## غزل

بھری ہے شکل محمدؐ کی ساری آنکھون مین
بٹھا کے لاؤن مین چشم روان مین اب اُن کو
تمھاری آنکھ نے بے چین کر دیا مجھ کو
تمھاری شکل ہے پتلی تم آن کر دیکھو
نظر سے کیون نہین ہو مست یوسف اب انکے

سمائی جب سے وہ صورت پیاری آنکھون مین
بجائے پتلی جو آئین ہماری آنکھون مین
خدا کی دید بھری ہے تمھاری آنکھون مین
تمھارا نقشہ جما ہے ہماری آنکھون مین
رکھے ہے بادۂ وحدت خماری آنکھون مین

الف صلوا علیٰ اوی العربی سید الانبیا ر و العجمی بھیج لاکھون درود اور سلام اُس مدینہ کے چاند پر تو مدام

الغرض جبریلؑ جنت مین گئے
پوچھا اُس سے حال کیسا ہی ترا
اُس کو عاشق جانکر جبریلؑ نے
بس یہ جانو عاشقان احمدی

تا براق اک لائین حضرت کیلئے
بولا جب سے نام احمدؐ کا سُنا
مصطفےؐ کے در پہ بس حاضر ہوئے
کہ اسے معراج مین معراج تھی

ایک دیکھا اُن براقون مین براق
کھانا پینا کچھ پسند آتا نہین
عشق سے بس مرتبہ حاصل ہوا
مصطفےؐ کا عشق جو کوئی لکھے

اور کھڑا روتا ہی با صد اشتیاق
عشق مین روتا ہون اُنکے ہر امین
اپنے وہ معشوق سے وصل ہوا
اُس کو معراج نبی آخر ملے

## غزل

روے احمد کا تصور چشم مین آنے تو دو
نور احمدؐ چشم ظاہر مین عیان ہو جائیگا
ساقیا باقی نہ چھوڑون شربت دیدار کو
میکشو بزم نبی مین بادۂ توحید کو
یوسف اب عشق نبی مین بے ندید مشرب ہوا

ظاہرا دیگا دکھائی دھیان جمجانے تو دو
خاک پاے بو تراب آنکھون مین بھر جانے تو دو
منھ تلک جام نبی میرے ذرا لانے تو دو
آج بھر بھر کے پیین گے انکو پلوانے تو دو
کیا وہ سمجھاتے ہین ہمکو آنے سمجھانے تو دو

الف صلوا علیٰ اوی العربی سید الانبیا و العجمی بھیج لاکھون درود اور سلام اُس مدینہ کے چاند پر تو مدام

خواب سے بیدار حضرت کو کیا
بعدہٗ بیت الحرم مین لیگئے
جب براق اوپر ہوئے حضرت سوار
آسمان پر جب ہوئے حضرت رواں
ہر نبی سے آسمانون پر ملے

اور پیغام خدا اُن کو دیا
آب زمزم سے کیا غسل آپ نے
دہنے بائین تھے فرشتے بیشمار
بن گئی بس دیکھو راہ کہکشان
انکی تعظیمون سے از حد خوش ہوے

کہ خدا نے یاد اب تمکو کیا
اور پہنا کر لباس جنتی
نور کی قندیل کو روشن وہ لے
الغرض اسد ھوم سے حضرت گئے
اُس گھڑی ہر اک نبی کہنے لگا

تا تقرب کا تمھین دے مرتبا
ظاہر و باطن کی زیبائش کری
آسمان تک روشنی کرتے چلے
آسمانون پر بڑے اعزاز سے
اور غزل یہ شوق سے پڑھنے لگا

## غزل

